لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ

نہیں ہے کوئی معبود مگر اللہ جو بادشاہ ہے حق روشن کرنے والا ہے۔

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَادِقُ الْوَعْدِ الْاَمِيْنُ

محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں جو وعدہ کے سچے اور امانت والے ہیں۔



# حسنات و برکات

رجب المرجب شعبان المعظم رمضان الکریم

مدینہ فاؤنڈیشن پاکستان




اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللہِ ﷺ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ

نہیں ہے کوئی معبود مگر اللہ جو بادشاہ ہے حق روشن کرنے والا ہے۔

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ صَادِقُ الْوَعْدِ الْاَمِیْنُ

محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں جو وعدہ کے سچے اور امانت والے ہیں۔

# حسنات و برکات

## رجب المرجب شعبان المعظم رمضان الکریم

مدینہ فاؤنڈیشن پاکستان




اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللہِ ﷺ






# پیش لفظ

اسلام ایک فطری مذہب ہے۔اس نے انسان کوعبادات کا ایک حسین اور جامع گلدستہ دیا جس کی خوشگوار مہکوں نے دل کے ہر جذبے میں اپنا مقام بنالیا۔ڈرنا اور خوف کھانا انسانی فطرت ہے۔مگر اسلام نے بتایا کہ دل کی دنیا میں جب خشوع اور خضوع کا غلبہ ہو اور خوف سے دل ہلنے لگے تو نگاہ جھکا کر باقیام دست بستہ حاضر ہوجائے،اسی کواصطلاح شرع میں نماز کہتے ہیں۔دوسرا جذبہ ترس کھانے کا ہے،انسان کی فطرت میں رحم کا جذبہ ہے۔مگر اسلام نے بتایا کہ اس کے اس جذبہ کا مرکز ان لوگوں کو ہونا چاہیے جو اوّلاً تمہارے اقرباء میں ہوں۔ثانیاً تمہارے ہمسائے اور محلہ والے، پھر عام غرباء،اور مساکین جذبہ رحم کے اس اظہار کو اسلامی زبان میں زکوٰۃ کہتے ہیں۔تیسرا جذبہ غضب کا ہے۔انسان کو غصہ بھی آتا ہے اور وہ جوش سے ازخود رفتہ ہوجاتا ہے۔مگر اسلام نے کہا کہ اس کی یہ برہمی اور ازخود رفتگی بھی اللہ کے لئے ہو اور غصہ اور غضب کے جذبے سے ان لوگوں پر قہر وغضب کی بجلیاں گرائی جائیں جو اللہ تعالیٰ کی زمین پر رہتے ہیں اور اس کے آگے سرنہیں جھکاتے،برہمی اور غضب کے اس جذبے کے اظہار کو اسلام جہاد کہتا ہے۔

انسان کا چوتھا احساس وہ لطیف جذبہ ہے جو کبھی قیس کی صحرانوردی میں ظاہر ہوتا ہے۔اور کبھی پروانے کی طرح طلب کی دیوانگی میں اجاگر ہوتا ہے۔






اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللہِ ﷺ

اسلام نے انسان کے عشق کو قیس کی صحرانوردی بھی دی اور پروانے کی دیوانگی بھی دی۔ عزیزواقارب کو چھوڑ کر اپنے وطن سے دور مکہ کی وادیوں میں گلے میں کفن ڈالے ''لبیك اللھم لبیك'' کی صدا لگاتے پھرنا بھی عشق کی ایک شان ہے اور ماہِ صیام میں کھانے پینے کو ترک کر کے خدا کی صفت بے نیازی کے قریب ہونے کی کوشش کرنا بھی عشق کی دیوانگی کا مظہر ہے۔

کسی کا قرب حاصل کرنے کا ایک ذریعہ یہ بھی ہے کہ اس کی کسی صفت کو اختیار کرلیا جائے، اس لئے حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''تخلقوا باخلاق اللہ'' اللہ کی صفات سے موصوف ہوجاؤ۔

اسی تعلق کو قائم رکھنے کیلئے مدینہ فاؤنڈیشن نے حسنات وبرکات ''نیکیاں اور بھلائیاں'' ایک کتاب جس میں رجب المرجب، شعبان المعظم، اور رمضان المبارک کی چیدہ چیدہ مبارک روز وشب اور ان ایام میں ہونے والے اہم واقعات کا ذکر کیا ہے اس کتاب کی نمایاں خوبی یہ ہے کہ اس کتاب کے صفحات کو درودوسلام اور اسماء النبی الکریم سے مزین کر کے ایمان کو جلا بخشنے کا سامان کیا ہے۔ رب العزت حضور ﷺ کے طفیل ہم سب کو پڑھنے اور عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

والسلام

مدینہ فاؤنڈیشن پاکستان

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللہِ ﷺ

اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللہِ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

# فہرست



اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللہِ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

# فہرست

# رجب المرجب

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تحقیق رجب میں ایک دن ہے اور ایک رات جو شخص روزہ رکھے اس دن کا قیام کرے اس رات کا، اُسے اس شخص کی مانند ثواب ملے گا جو سو برس روزے رکھے اور سو برس راتوں میں قیام کرے۔ پس وہ رات ستائیسویں اور دن ستائیسواں ہے۔ اور یہ وہ دن ہے جس میں ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیغمبر بنائے گئے۔ (غنیۃ الطالبین صفحہ 322 ترتیب شریف 781)

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے سلمان رضی اللہ عنہ نہیں کوئی مرد مومن اور نہ عورت مومنہ کہ نماز پڑھے اس مہینہ میں تیس رکعت ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک بار اور سورۂ اخلاص تین بار اور سورۂ کافرون تین بار مگر اللہ تعالیٰ اس کے گناہ معاف کر دیتا ہے اور اس شخص کی مانند ثواب دیتا ہے جو تمام مہینہ روزے رکھے اور آئندہ سال نماز گزارنے والوں میں سے ہوجاتا ہے اور اس کے لئے ہر دن عمل ایک شہید کا، بدر کے شہیدوں سا اٹھایا جاتا ہے۔ اس کے لئے لکھی جاتی ہے ہر دن کے روزے کے مقابلہ میں ایک

برس کی عبادت اور اس کے درجے بلند کئے جاتے ہیں۔ پس اگر تمام مہینہ روزے رکھے اور یہ نماز پڑھے تو نجات دے گا اس کو اللہ تعالیٰ آگ سے واجب کرے گا واسطے اس کے بہشت اور ہوگا اللہ سبحانہ کے قرب میں۔ خبر دی مجھ کو حضرت جبرئیل علیہ السلام نے اور کہا اے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ علامت ہے آپ اور مشرکوں اور منافقوں کے درمیان کیونکہ منافق نہیں پڑھتے اس نماز کو۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھے خبر دیجئے کس طرح اور کس وقت میں اس نماز کو پڑھوں فرمایا اے سلمان رضی اللہ عنہ پڑھ تو اس کے اول میں دس رکعتیں پڑھ تو ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک بار سورۂ اخلاص تین بار سورۂ کافرون تین بار پس جب سلام پھیرے تو اپنے ہاتھ اٹھا اور کہہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحۡدَهٗ لَاشَرِیۡكَ لَهٗ لَهُ الۡمُلۡكُ وَلَهُ الۡحَمۡدُ یُحۡیِیۡ وَیُمِیۡتُ وَهُوَ حَیٌّ لَّایَمُوۡتُ بِیَدِهِ الۡخَیۡرُ وَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ط اَللّٰهُمَّ لَامَانِعَ لِمَآ اَعۡطَیۡتَ وَلَامُعۡطِیَ لِمَا مَنَعۡتَ وَلَایَنۡفَعُ ذَاالۡجَدِّ مِنۡكَ الۡجَدُّ ط پھر پھیر تو ہاتھ اپنے منہ پر اور نماز پڑھ تو درمیان مہینہ کے دس رکعتیں پڑھ تو ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک بار اور سورۂ اخلاص تین بار اور سورۂ کافرون

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡكَ یَاسَیِّدِیۡ یَارَسُوۡلَ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

تین بار، پس جب سلام پھیرے تو تُو اٹھا دونوں ہاتھ اپنے، طرف آسمان کے اور کہہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْكَ لَہٗ لَہُ الْمُلْكُ وَلَہُ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَھُوَ حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ بِیَدِہِ الْخَیْرُ وَھُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ط اِلٰھًا وَّاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا فَرْدًا وِّتْرًا لَّمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَۃً وَّلَا وَلَدًا ط

پھر پھیر تو اپنے منہ پر ہاتھ اور نماز پڑھ تو مہینے کے آخر میں دس رکعتیں۔ پڑھ تو ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک بار اور سورۂ اخلاص تین بار اور سورۂ کافرون تین بار پس جب سلام پھیرے تو اٹھا دونوں ہاتھ اپنے طرف آسمان کے اور کہہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْكَ لَہٗ لَہُ الْمُلْكُ وَلَہُ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ بِیَدِہِ الْخَیْرُ وَھُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِہِ الطَّاھِرِیْنَ ط وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ط

قبول کی جائے گی تیرے لئے تیری دعا۔ اور کرے گا اللہ تیرے اور دوزخ کے درمیان ستر کھائیاں ہر کھائی کشادگی میں ایسی ہے جیسے کہ آسمان اور زمین اور لکھی جائے گی تیرے لئے آزادی آگ سے اور گزرنا پل صراط پر، پس جب فارغ

ہوئے حضور اقدس ﷺ حدیث سے تو میں گر پڑا سجدہ کرتا ہوا روتا ہوا اللہ کے شکر کے واسطے بسبب اس کے جو سنی میں نے زیادتی ثواب کی۔

(غنیۃ الطالبین صفحہ 19۔318)(ترتیب شریف صفحہ 70۔765)

## قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ

علم وحکمت کے بادشاہ ، اخلاص ، تقویٰ، امانت ودیانت سے ہندوستان کی علمی تاریخ کا نقشہ بدلنے والے عالم، مفسر اور فقیہہ حضرت قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ۔ 1143ھ ہندوستان کے مردم خیز شہر پانی پت میں پیدا ہوئے۔

قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ کے والد ماجد قاضی محمد حبیب اللہ بھی عالم وفاضل اور ایک علاقہ کے قاضی تھے۔

قاضی محمد ثنا اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ ایک مذہبی علمی گھرانہ میں پیدا ہوئے آپ کا خاندان اسلامی تعلیمات پر سختی سے عمل پیرا تھا آپ کے باپ دادا اور بڑے بھائی اپنے علاقہ میں قاضی رہے ان کا شمار عظیم حنفی علماء میں ہوتا تھا۔

قاضی صاحب کی پرورش، تعلیم وتربیت ان کے

والد ماجد نے کی ۔اور عملِ صالح کا بیج بویا۔آپ کی تعلیم و تربیت میں آپ کے اساتذہ کا بھی بڑا ہاتھ ہے۔آپ کے والد قاضی محمد حبیب اللہ ایک نیک دل انسان تھے۔ اچھے اخلاق وعادات کے حامل اور منصف مزاج قاضی تھے قاضی محمد ثناءاللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ نے صرف سات سال کی عمر میں قرآن پاک حفظ کر لیا۔ سترہ سال کی عمر میں مروّجہ درس نظامی نصاب کی تکمیل کر لی۔

قاضی محمد ثناءاللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے زمانہ کے عظیم اساتذہ سے اکتساب فیض فرمایا جن میں آپ کے والد محترم قاضی محمد حبیب اللہ رحمۃ اللہ علیہ قاضی صاحب کے بڑے بھائی محمد فضل اللہ رحمۃ اللہ علیہ شیخ القرا المقری صالح المصری رحمۃ اللہ علیہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ،شیخ محمد فاخر المحدث اور اس دور کے دوسرے بڑے علماء فقہاء کے اسمائے گرامی شامل ہیں۔

کوئی انسان علم ظاہر کے ساتھ ساتھ اخلاص،للّٰہیت،رحم دلی،تقویٰ اور خشیت ایزدی بھی رکھتا ہو تبھی وہ مکمل انسان ہوسکتا ہے جیسا کہ قرآن مجید میں ہے۔

''بے شک اللہ کے بندوں میں سے علما ہی اللہ سے ڈرتے ہیں۔'' فاطر آیت 28

قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی تکمیل علوم ظاہری کے بعد اپنا رخ علم الیقین کی طرف موڑ لیا۔ آپ نے شیخ محمد عابد السنامی رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا شمس الدین حبیب اللہ مرزا مظہر جان جاناں شہید رحمۃ اللہ علیہ سے روحانی تربیت حاصل فرمائی۔ آپ کے شاگردوں میں محمد احمد اللہ۔ محمد دلیل اللہ۔ ملا سرور۔ ملا سیف الدین اخوند۔ پیر محمد۔ شیخ عین الدین عظیم آبادی علی رضا خاں، محمد قاسم لشکری، غلام نبی جیسے جلیل القدر مشائخ کے نام آتے ہیں۔

قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ نے اسی سال کی عمر میں یکم رجب 1225ھ پانی پت میں وصال فرمایا اور اپنے اجداد میں سے حضرت جلال الدین کبیر الاولیاء کے پہلو میں دفن ہوئے۔

## امام العارفین سیدنا حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ

ابوالخیر اویس قرنی بن عامر یمن کے قبیلہ قرن کے خاص رکن تھے آخر عمر میں آپ نے کوفہ میں سکونت اختیار کر لی اور ایک جھونپڑی کو اپنی نشست و برخاست کے لئے بنالیا۔

حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے صحابہ سے فرمایا کہ یمن میں ایک مومن ہے جن کا نام اویس ہے وہ تمہارے پاس کسی وقت آئیں گے اللہ کے نزدیک ان کی اتنی قدرومنزلت ہے کہ اگر وہ کسی کام کی قسم کھالیں تو اللہ تعالیٰ ان کی قسم پوری فرما دیتا ہے۔ اگر تم سے ہو سکے تو ان سے اپنے لئے دعائے مغفرت کرانا، صحابہ کے دریافت کرنے پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کا حلیہ بھی بیان فرمادیا۔

حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اکثر اویس قرنی کا ذکر فرماتے اوران سے اپنی محبت کا اظہار فرماتے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت میں ایک ایسا شخص بھی ہے جس کی سفارش پر بہت سے لوگ جنت میں جائیں گے۔ صحابہ نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب اسے آپ سے انتہا درجہ کی محبت ہے تو وہ آپ کی زیارت کے لئے کیوں حاضر نہیں ہوتا۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ان کی ایک بوڑھی ماں ہے جو نابینا ہے آپ دن بھر مزدوری پر اونٹ چراتے ہیں اور جو آمدنی ہوتی ہے اس سے اپنا اور اپنی ماں کا پیٹ پالتے ہیں۔ صحابہ نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا ہم انہیں دیکھ سکیں گے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ابوبکر رضی اللہ عنہ تم نہ دیکھ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

سکو گے البتہ عمر رضی اللہ عنہ اور علی رضی اللہ عنہ سے ان کی ملاقات ہوگی ان دونوں سے کہتا ہوں کہ جب تم ان سے ملو تو میرا سلام کہنا اور یہ بھی کہنا کہ میری امت کی بخشش کے لئے دعا کریں۔ آپ کی بے شمار کرامات ہیں۔

اکثر کتب احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں مدینہ منورہ آئے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی معیت میں جنگ صفین میں حصہ لیا اور 3 رجب 22ھ کو جام شہادت نوش فرمایا۔

## سلطان الہند حضرت خواجہ معین الدین حسن سنجری چشتی رحمۃ اللہ علیہ

عطائے رسول حضرت خواجہ معین الدین بن حضرت غیاث الدین بن سید کمال الدین بن سید احمد حسین بن سید طاہر بن سید عبدالعزیز بن سید ابراہیم بن حضرت امام علی موسیٰ رضا بن حضرت امام موسیٰ کاظم بن حضرت امام جعفر صادق بن حضرت امام باقر بن حضرت زین العابدین بن حضرت سیدنا

امام حسین بن سیدنا حضرت علی مرتضیٰ رضوان اللہ تعالیٰ علیھم 537ھ میں سنجر میں پیدا ہوئے بچپن ہی سے فقراء سے محبت تھی۔ گیارہ سال کی عمر میں آپ یتیم ہو گئے اور آپ نے دنیا کی محبت اور چاہت سے کنارہ کشی کرلی۔ اپنی تمام جائداد مساکین میں تقسیم کر کے علم ظاہری حاصل کرنے کے بعد عازم سمرقند ہوئے اور علماء ومشائخ سے ملتے ہوئے، نیشاپور کے قریب قصبہ ہارون میں تشریف فرما ہوئے اور حضرت خواجہ عثمان ہارونی کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر شرف بیعت حاصل کیا اور بعد سالہا سال آپ کی خدمت کرنے کے نجم الدین کبریٰ سے ملاقات کی وہاں سے کوہِ جودی پر سیدنا غوث الاعظم سے ملاقات ہوئی اور وہاں سے حضرت کے ساتھ جیلان اور بغداد گئے وہاں حضرت شیخ ضیاالدین رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت بہاؤالدین زکریا رحمۃ اللہ علیہ اور ہمدان میں خواجہ واحدالدین کرمانی اور ابوسعید تبریزی رحمۃ اللہ علیھما اور بعدہٗ اصفہان میں خواجہ محمود اصفہانی رحمۃ اللہ علیہ سے ملے۔ دیگر بلاد کا سفر کرتے ہوئے آپ اس دور کے تمام صلحاء سے ملتے ہوئے ہندوستان کی طرف عازم سفر ہوئے۔ آپ فجر کی نماز عشاء کے وضو سے ادا کرتے اور ہر روز 2 قرآن پاک ختم

کرتے۔ یوں ہی تمام عالم کی سیر کرتے ہوئے آپ دوبارہ بلخ تشریف فرما ہوئے اور مختصر قیام کے بعد لاہور میں رونق افروز ہوئے جہاں آپ نے حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے مزار شریف پر چلہ کشی فرمائی اور فوائد باطنی حاصل فرمائے۔ اور پھر وہاں سے دہلی روانہ ہوگئے۔ اور دہلی مختصر قیام کے بعد مدینہ منورہ اپنے پیرومرشد کے ہمراہ حاضر ہوئے۔ اور مدینہ منورہ سے سرکار دوعالم ﷺ کے ارشاد کے مطابق اجمیر میں تشریف لائے جہاں کفروشرک کا غلبہ تھا۔ آپ کے اجمیر تشریف لانے کے بعد کفروشرک کی آندھیاں دور ہوگئیں اور پورا ہندوستان اسلام کی نورانیت سے جگمگانے لگا۔ اہل ہندوستان کو تعلیمات اسلام سے روشناس کرانے کے بعد آپ اپنے آخری سفر کی طرف روانہ ہوئے۔

سیر الاقطاب میں ہے کہ جس شب آپ نے انتقال فرمانا تھا اپنے آپ کو حجرہ شریف میں بند کرلیا اور مریدین اور خدام کو حکم دیا کہ کوئی حجرہ میں نہ آئے۔ غلامانِ خاص حجرہ کے باہر رات بھر موجود رہے اور اندر سے آنے جانے کی آوازیں سنتے رہے۔ آخر صبح کے وقت دروازہ کھٹکھٹایا کوئی آواز نہ آئی

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡكَ یَا سَیِّدِیۡ یَا رَسُوۡلَ اللّٰہ ﷺ

جب بمشکل دروازہ کھولا تو آپ اپنے خالق حقیقی کے پاس پہنچ چکے تھے۔

6ماہ رجب 633ھ آپ کا یوم وصال ہے اس وقت ہندوستان میں سلطان شمس الدین التمش کی حکومت تھی آپ کا مزار پرانوار دارالخیر اجمیر شریف میں ہے۔

## حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ

حضرت سیدنا سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کی ولادت 404ء اصفہان (ایران) میں ہوئی۔ آپ کے والد آتش پرست تھے آپ مدینہ منورہ میں حضور اکرم ﷺ کے حضور حاضر ہوئے اور دین اسلام قبول فرمایا تو آقا حضور ﷺ نے ان کا نام سلمان رکھا۔ یہ 1ھ کا واقعہ ہے۔

حضرت انس فرماتے ہیں کہ رسول رحمت ﷺ نے ارشاد فرمایا اسلام میں سبقت لے جانے والے چار افراد ہیں ۔میں خود عربوں سے سبقت لے جانے والا ہوں۔ سلمان رضی اللہ عنہ فارس کے سابق ہیں۔اسی طرح بلال رضی اللہ عنہ حبش کے سابق ہیں۔ اور صہیب رضی اللہ عنہ روم کے سابق ہیں۔حضور ﷺ نے فرمایا کہ جنت تین آدمیوں علی رضی اللہ عنہ عمر رضی اللہ عنہ اور سلمان رضی اللہ عنہ کی

مشتاق ہے۔
آقا حضور ﷺ نے فرمایا۔ سَلْمَانُ مِنَّا اَھْلَ الْبَیْتِ۔
10 رجب 33ھ بمطابق 654ء آپ نے وصال فرمایا آپ کی نماز جنازہ صحابی رسول گورنر مدائن حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ بعض کے نزدیک فرزند رسول حضرت سیدنا امام حسن علیہ السلام نے پڑھائی اور علم وعمل کا یہ مہر تاباں سرزمین مدائن میں ہمیشہ ہمیشہ کے لئے روپوش ہوگیا۔

## امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ

امام ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ بن سورۃ بن موسیٰ بن ضحاک ترمذی 209ھ میں بلخ کے شہر ترمذ میں پیدا ہوئے۔
امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد تھے نصر بن محمد خود امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک دن امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے ان سے کہا کہ تم نے مجھ سے اس قدر استفادہ نہیں کیا جتنا استفادہ میں نے تم سے کیا۔
امام ابوعیسیٰ ترمذی عابد وزاہد، بے مثال حافظہ کے مالک اور یگانہ روزگار محدث تھے آپ کے زمانہ کے علما کہتے تھے ابوعیسیٰ ترمذی ان ائمہ کرام سے ہیں جن کی علم حدیث

میں پیروی کی جاتی ہے۔

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ بے حد عبادت گزار اور پرسوز دل کے مالک تھے یوسف بن احمد بغدادی بیان کرتے ہیں کہ کثرت گریہ زاری کے سبب آپ اخیر عمر میں نابینا ہو گئے تھے۔

13 رجب المرجب 279ھ کو آپ کے آبائی قصبہ ترمذ میں آپ کا انتقال ہوا اور وہیں آپ کو دفن کر دیا گیا۔

## سیدنا امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ

امام جعفر بن امام باقر بن امام زین العابدین بن امام حسین بن مولائے کائنات سیدنا علی المرتضیٰ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کنیت سامی، ابو عبداللہ ابو اسمٰعیل اور لقب صادق تھا۔ والدہ محترمہ کی طرف سے والدہ بی بی فروہ کی والدہ اسماء بنت عبدالرحمٰن بن ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہم اس طرح آپ کا نسبی تعلق والد کی طرف سے حضرت علی رضی اللہ عنہ اور والدہ کی طرف سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ہے۔ آپ کی ولادت 13۔ ربیع الاول 80ھ بروز پیر ہوئی۔

آپ چودہ برس کے تھے جب آپ کے دادا زین

العابدین رضی اللہ عنہ وصال فرما گئے اس طرح 14 سال آپ نے اپنے دادا کے زیرِ سایہ گزارے۔ چونتیس برس کی عمر تک آپ اپنے والد ماجد کے زیر تربیت رہے باقی عرصہ آپ اپنے نانا قاسم رضی اللہ عنہ کے زیر تربیت رہے جن کا شمار مدینہ منورہ کے فقہاء میں ہوتا ہے۔

امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے علوم و فضائل والے گھرانے اور علم وعرفان کے مرکز شہر مدینہ منورہ میں تعلیم وتربیت پائی اس لئے مختلف علوم میں آپ کامل اکمل تھے۔ آپ کے حلقہ درس میں امام اعظم رضی اللہ عنہ، امام یحییٰ بن سعید انصاری، حضرت سفیان بن عیینہ، حضرت سفیان ثوری، حضرت ابن جریج، حضرت ابو ایوب سختیانی، حضرت امام مالک اور آپ کے صاحبزادے امام موسیٰ کاظم جیسی عدیم المثال ہستیاں شامل ہیں آپ نے 15 رجب المرجب سنہ 148ھ مدینہ منورہ میں وصال فرمایا اور جنت البقیع میں اسی روضہ میں آپ کی تدفین ہوئی جس میں آپ کے والد امام باقر دادا زین العابدین اور حضرت امام حسن مدفون ہیں۔

## امام محیی الدین ابوزکریا یحییٰ بن شرف النووی رحمۃ اللہ علیہ

آپ کا نام یحییٰ بن شرف بن حسن النووی لقب محیی

الدین کنیت ابوزکریا ہے، نووی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت باسعادت 630ھ ماہ محرم میں دمشق کے قریب ایک قصبہ نواۃ میں ہوئی۔

امام صاحب نے اپنے آبائی شہر نواۃ میں رہ کر قرآن کریم حفظ کیا اور پھر 649ھ میں انیس برس کی عمر میں اپنے والد کے ہمراہ مدرسہ رواحیہ جو دمشق میں واقع ہے میں اپنے زمانہ میں نامور علماء سے مختلف علوم میں کمال حاصل کیا۔

آپ کے اساتذہ کرام میں کمال الدین اسحٰق بن احمد رضی اللہ عنہ رضی بن برہان رضی اللہ عنہ زین الدین بن عبدالدائم تقی الدین بن ابی الیسر، جمال الدین الصیر فی شامل ہیں۔

آپ مسلکاً امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے مقلد تھے۔آپ کا شمار شوافع کے محرر مذہب میں ہوتا ہے آپ نے اپنے مسلک کی اشاعت میں متعدد کتب تحریر فرمائیں۔آپ کو لکھنے اور درس میں اتنا ذوق تھا کہ صرف شام کا کھانا کھاتے تھے اور لکھتے لکھتے اس وقت لکھنا بند کرتے تھے جب ہاتھ لکھنا بند کر دیتا تھا۔آپ کا اپنے دور کے علماء میں یہ مقام تھا کہ امام تقی الدین السبکی رحمۃ اللہ علیہ آپ کے ہم عصر اور ہم مذہب بھی تھے، یہ ملنے آپ سے دمشق آئے، خود امام السبکی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ مقام تھا کہ دمشق کے علماء استقبال کے

لئے حاضر ہوئے، آپ دمشق پہنچے تو امام نووی کے انتقال کی خبر ملی، امام سبکی رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کے مقام درس کے متعلق دریافت کیا تو جہاں آپ بیٹھ کر درس دیا کرتے تھے وہاں پر اپنے سر اور داڑھی کو رگڑا۔

آپ کتب کثیرہ کے مصنف ہیں آپ کی تصانیف میں شرح صحیح مسلم، ریاض الصالحین، تہذیب الاسماء واللغات، الاربعین، التقریب فی اصول الحدیث وغیرھا ہیں۔

آپ بیت المقدس کی زیارت سے واپسی پر اپنے والدین کی خدمت میں آبائی قصبہ حاضر ہوئے اور وہیں 14 رجب 477ھ کو آپ کا وصال ہوا۔ اور آپ کی تدفین عمل میں آئی۔

## سید محمد علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ

آپ 1920ء یا 1922ء موضع کرموں والا شریف ضلع فیروز پور (بھارت) میں پیدا ہوئے والد گرامی غوث دوراں گنج کرم حضرت سید محمد اسماعیل شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ المعروف حضرت کرمانوالے ہیں اور وصال 20 جنوری 1993ء میں ہوا۔

قیام پاکستان کے بعد پیر محمد علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنے والد گرامی اور برادرِ محترم پیر عثمان علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ

افراد خاندان کے ساتھ ارض پاکستان میں وارد ہوئے، پاک پتن شریف بمقام عید گاہ چند سال قیام فرمایا۔ پھر پکا چک۔ 1-2/56 سری رام نگر میں کوٹھی اور زمین الاٹ ہوجانے پر مستقل طور پر سکونت پذیر ہوئے۔

باباجی سرکار کی اولاد میں ایک بیٹا پیر غضنفر علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ المعروف پیر جی اور دو بیٹیاں ہیں۔ 1966ء میں اعلیٰ حضرت گنج کرم رحمۃ اللہ علیہ۔ (باباجی سرکار کے والد گرامی) وصال فرما گئے۔ پھر والدہ ماجدہ رضی اللہ عنہا کا وصال مبارک 1967ء کو ہوا۔ 1978ء کو باباجی سرکار کے محبوب بھائی پیر عثمان علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ داغ مفارقت دے گئے۔ یہ تمام صدمات حضرت باباجی نے خندہ پیشانی سے امرِ ربی جان کر اور اس کی رضا میں راضی رہ کر بسر وچشم قبول کئے۔ ان صدمات کے بعد آپ کے اکلوتے لخت جگر قابل فخر فرزند ولی کامل عظیم شخصیت کے حامل پیر سید غضنفر علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ عین عالم شباب میں یکم مارچ 1992ء میں راہی ملک عدم ہوئے۔

باباجی کا حوصلہ تھا کہ جوان بیٹے کا جنازہ خود پڑھایا، سخت ترین امتحانات میں سے گزرے لیکن کسی نے

آپ کی آنکھ پرنم نہ دیکھی۔ اور نہ ہی آواز گلوگیر ہوئی۔ یہ صبر ایوبی کی ایک درخشاں مثال ہے۔ مگر بیٹے کا غم آپ کو اندر ہی اندر کھائے جارہا تھا آپ حج بیت اللہ کی تیاری میں تھے کہ اچانک بیمار ہوگئے۔ بالآخر راولپنڈی کے C.M.H میں آپ کی روح مبارک 10 بجکر 10 منٹ پر شب جمعۃ المبارک قفس عنصری سے پرواز کرگئی۔ 12 جون 1993ء کو بروز ہفتہ آپ کو آسودہ خاک کیا گیا۔

## سیدنا امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ

موسیٰ بن جعفر صادق بن امام باقر بن امام زین العابدین لقب کاظم آپ کی ولادت 128ھ میں مقام ابوا میں ہوئی یہ قصبہ مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے تقریباً درمیان میں ہے اور والدہ ماجدہ سرکار دوعالم ﷺ حضرت سیدہ آمنہ رضی اللہ عنہا کی آخری آرام گاہ ہے۔ دنیاوی لحاظ سے متمول ہونے کے باوجود ساری عمر دین نبوی کی خدمت میں گزاری غرباء وفقراء کی بے حد وحساب خدمت کرتے ریاضت اور مجاہدہ میں اہل عرب وعجم میں کوئی آپ کا ہم پلہ

اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ

نہ تھا تمام اہل عرب وعجم آپ کی قیادت وامامت باعثِ سعادت خیال کرتے تھے۔

آپ انتہا کے صابر وشاکر اور بردبادشخصیت کے حامل تھے۔ 188ھ میں زہر کی وجہ سے آپ کی شہادت ہوئی اور مقبرہ قریش بغداد میں آخری آرام گاہ بنی۔

## حضرت امام مسلم بن حجاج رضی اللہ عنہ

حضرت مسلم بن حجاج بن درد بن کرشاد کالقب عساکرالدین اور کنیت ابوالحسن ہے۔عرب کے مشہور قبیلہ بنوقشیر سے تعلق رکھتے ہیں۔ 202ھ میں نیشاپور میں پیدا ہوئے انہوں نے 218ھ میں حدیث پاک کی سماعت شروع کی سماعت حدیث کے لئے آپ نے عراق ،حجاز ،شام اور مصر کے بے شمار سفر کئے عراق میں امام احمد بن حنبل اور عبداللہ بن مسلم رحمۃ اللہ علیہ سے بھی استفادہ کیا۔ ان کے علاوہ امام محمد بن اسماعیل بخاری ،احمد بن یونس عون بن سلام رضی اللہ عنہما بھی آپ کے مشائخ میں سے ہیں۔

امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نہایت پاکیزہ ،عادات کے حامل اہل

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ

علم وفضل کے دوست، وقت کے جید علماء وآئمہ آپ کے شاگرد تھے۔ بے شمار تصانیف آپ نے اپنی یادگار چھوڑی ہیں۔

علم حدیث کا یہ آفتاب 25 رجب 261ھ نیشاپور میں غروب ہوا۔ نیشاپور سے باہر نصیر آباد آپ کا مدفن بنا۔

## سید الطائفہ حضرت شیخ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ

آپ کی کنیت ابوالقاسم اور نام جنید بن محمد ہے آپ کا جدی وطن نہاوند ہے لیکن آپ بغداد میں پیدا ہوئے آپ حضرت خواجہ سری سقطی رحمۃ اللہ علیہ کے مرید اور بھانجے تھے۔ آپ طائفہ صوفیاء کے امام ہیں۔ اکثر صوفیائے کرام آپ سے نسبت رکھتے ہیں۔ اسی لحاظ سے آپ شیخ الشیوخ اور امام ائمہ ہیں۔ لوگوں نے حضرت سری سقطی رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا کہ کیا مرید کا مقام اپنے شیخ کے مقام سے بڑھ سکتا ہے؟ فرمایا بے شک بڑھ سکتا ہے اس کی بین دلیل یہ ہے کہ جنید میرے مرید ہیں مگر مجھ سے بلند مقام رکھتے ہیں۔

بصرہ میں آپ کا ایک مرید رہتا تھا اس کے دل میں ایک روز گناہ کا خیال پیدا ہوا۔ یہ خیال آتے ہیں اس کا پورا چہرہ سیاہ ہو گیا۔ اس صورت حال سے وہ بہت گھبرایا اور شرم وندامت سے

گھر سے باہر نکلنا ترک کر دیا۔ تین روز میں منہ کی سیاہی کم ہوتے ہوتے بالکل دور ہو گئی اور چہرہ روشن ہو گیا ایک روز ایک شخص آیا اور اسے حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کا خط دیا۔ جب اس نے خط پڑھا تو اس میں تحریر تھا کہ

اپنے دل کو اپنے قابو میں رکھو اور بندگی کے دروازے پر ادب سے رہو۔ اس لئے کہ آج مجھے تین دن اور رات سے دھوبی کا کام کرنا پڑا کہ تمہارے منہ کی سیاہی دور ہو۔

آپ کے توکل کا یہ عالم تھا کہ ایک شخص نے پانچ سو اشرفیاں آپ کی نذر کرنا چاہیں آپ نے اس سے پوچھا کہ یہ بتاؤ آئندہ تجھے مال کی ضرورت ہے یا نہیں اس نے عرض کی کہ ہاں کیوں نہیں ہر وقت ضرورت ہے۔ آپ نے فرمایا اشرفیاں واپس لے جاؤ۔ کیونکہ تو مجھ سے زیادہ محتاج ہے اور میں محتاج سے نہیں لیتا اور میں سمجھتا ہوں کہ ایک میرا مولا ہی غنی ہے اور دو جہاں فقیر ہے۔

کلمات قدسیہ:

(1) فرمایا کہ اپنی محبت کو اللہ تعالیٰ کی طرف رکھ اور اس بات سے بچ کہ جس آنکھ سے تو اللہ تعالیٰ کو دیکھے اسی آنکھ سے

غیر اللہ کو دیکھے اور تو اللہ تعالیٰ کی نظروں سے گر جائے۔

(2) آپ سے دریافت کیا گیا کہ بخشش بغیر اعمال کے ہوتی ہے؟ آپ نے جواب دیا جو اعمال ہوتے ہیں وہ بخشش ہی کے باعث ظہور میں آتے ہیں۔

(3) لوگوں نے دریافت کیا کہ تنہائی کب اختیار کرنی چاہیے فرمایا جب اپنے نفس سے تنہائی حاصل ہو جائے۔

آپ نے 27 رجب بروز شنبہ 297ھ وصال فرمایا۔ مزار مبارک بغداد میں مرجع خلائق ہے۔

## حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ

حضرت ابوعبداللہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ۔ 150ھ میں عسقلان میں پیدا ہوئے آپ شریعت وطریقت کے شہنشاہ محبت اور حقیقت کی برھان اور دین متین نبی اکرم ﷺ کے وارث ہیں۔ ایک زمانہ آپ کا معتقد ہے آپ کی ولایت محتاج بیان نہیں۔ 13 برس کی عمر میں آپ فرماتے تھے کہ جو مسئلہ چاہو مجھ سے پوچھ لو 15 سال کی عمر میں آپ باقاعدہ فتویٰ نویسی فرمانے لگے۔

حضرت امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ جو ہزارہا احادیث

کے حافظ تھے آپ سے شاگردی اختیار کرنے آتے تھے۔ آپ نے فرمایا فقہ کا دروازہ خلقت پر بند تھا۔لیکن اللہ تعالیٰ نے امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے طفیل یہ دروازہ ہم پر کھول دیا ہے آپ فرماتے ہیں کہ اس زمانہ میں امام شافعی سے بڑھ کر اسلام پر کسی کا احسان نہیں۔

حضرت ثوری فرماتے ہیں کہ آپ کی عقل اپنے عہد کے عقلمندوں سے زیادہ ہے۔ بلال خواص فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت خضر علیہ السلام سے پوچھا کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق آپ کا کیا خیال ہے حضرت خضر علیہ السلام نے فرمایا وہ استادوں میں ہیں۔

آپ کی والدہ ماجدہ بنو ہاشم سے تھیں نہایت متقی پرہیز گار خاتون کی تربیت نے آپ کو صیقل فرمادیا تھا۔

ایک بار درس کے دوران آپ تقریباً دس بار کھڑے ہوئے لوگوں کے دریافت کرنے پر آپ نے فرمایا کہ باہر ایک سیدزادہ کھیل رہا ہے جب وہ سامنے آتا ہے تو تعظیم کے لئے کھڑا ہوجاتا ہوں کیونکہ فرزند رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی تعظیم میں نہ اٹھنا ادب کے خلاف ہے۔آپ کی قوت حافظہ کا یہ عالم تھا کہ جو بات ایک دفعہ غور سے سن لیتے وہ کبھی نہ بھولتے۔آپ کو قرآن پاک حفظ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

نہ تھا خلیفہ نے امتحان کی غرض سے آپ کو امام بنایا آپ روزانہ ایک پارہ بغور دیکھ لیتے اور رات کو پڑھ دیتے گویا ایک مہینہ میں آپ نے قرآن پاک کو حفظ فرمالیا۔ آپ کی وفات بروز جمعہ آخر ماہ رجب 204ھ میں 54 برس کی عمر میں ہوئی مزار عالیہ مضافات مصر میں واقع ہے۔

# شعبان المعظم

ارشاد خداوندی: حٰمٓ ۛ ① وَ الۡکِتٰبِ الۡمُبِیۡنِ ۛ ② اِنَّاۤ اَنۡزَلۡنٰہُ فِیۡ لَیۡلَۃٍ مُّبٰرَکَۃٍ اِنَّا کُنَّا مُنۡذِرِیۡنَ ③ فِیۡہَا یُفۡرَقُ کُلُّ اَمۡرٍ حَکِیۡمٍ ④ اَمۡرًا مِّنۡ عِنۡدِنَا ؕ اِنَّا کُنَّا مُرۡسِلِیۡنَ ⑤

(سورۂ دخان، آیت 1 تا 5)

ترجمہ: قسم اس روشن کتاب کی بیشک ہم نے اسے برکت والی رات میں اتارا بے شک ہم ڈر سنانے والے ہیں اس میں بانٹ دیا جاتا ہے ہر حکمت والا کام ہمارے پاس کے حکم سے بے شک ہم بھیجنے والے ہیں۔ (کنزالایمان)

اس رات سے کون سی رات مراد ہے اس میں دو قول ہیں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ اور اکثر مفسرین کی رائے یہ ہے کہ وہ لیلۃ القدر تھی کیونکہ سورۂ قدر میں اس کی وضاحت موجود ہے۔

اور عکرمہ رضی اللہ عنہ اور جماعت کا خیال ہے کہ اس سے مراد پندرہ شعبان کی رات تھی۔

## شعبان المعظم کی اہم ترین عبادت

غوث الثقلین ،امام الفریقین ،سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ''اس مہینے میں محبوب خدا ﷺ پر درود شریف کی کثرت کرنی چاہیے، کیونکہ یہ مہینہ حضور پرنور شافع یوم النشور ﷺ کا مہینہ ہے۔درود شریف اور اس مہینے کے وسیلے سے بارگاہِ الٰہی میں قرب حاصل کرنا چاہیے۔

(غنیۃ الطالبین ،جلد1 صفحہ 288)

## فضائل میں احادیث

نبی کریم ﷺ نے فرمایا، ''رجب اللہ تعالیٰ کا مہینہ ہے،شعبان میرا مہینہ ہے،اور رمضان میری امت کا مہینہ ہے۔

(ماثبت بالسنۃ صفحہ 170 بحوالہ جامع الکبیر بروایت امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ)

محدث دیلمی رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں، ''حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا، میں نے حضور اکرم محمد رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے سنا، اللہ تعالیٰ چار راتوں میں بھلائی کی مہر لگاتا ہے۔

1 شب عید الاضحیٰ
2 شب عید الفطر
3 ماہ رجب کی پہلی شب
4 شب نصف شعبان

حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، نبی کریم رؤف رّحیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمایا، "پانچ راتیں ایسی ہیں کہ ان میں کوئی دعا رد نہیں ہوتی۔"

1 رجب کی پہلی رات
2 نصف شعبان کی رات
3 جمعہ کی رات
5,4 اور دونوں عیدوں کی راتیں

### شعبان میں روزوں کی فضیلت

یوں تو عام طور پر ہر ماہ چند نفلی روزے جسمانی و روحانی اعتبار سے مفید ہوتے ہیں۔ اگر ہر ماہ کی تیرہ، چودہ اور پندرہ تاریخوں (ایام بیض) کے تین دن مسلسل روزے رکھیں تو ایمانی درجات کی بلندی، روحانی بالیدگی اور ایمان پر استقامت کی ضمانت حاصل ہوتی ہے۔

## تمام صغیرہ و کبیرہ گناہوں کی معافی

آٹھ رکعت نفل دو دو کر کے پڑھیے، ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 25 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر خلوص دل سے توبہ کریں اور درج ذیل دعا کھڑے ہو کر بیٹھ کر اور سجدے میں 44 مرتبہ پڑھیں۔ گناہوں سے ایسے پاک ہو جائیں گے جیسے کہ آج ہی پیدا ہوئے ہوں۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّكَ عَفُوٌّ كَرِیْمٌ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّیْ یَاغَفُوْرُ یَاغَفُوْرُ یَاغَفُوْرُ یَا كَرِیْمُ ط

## رزق میں برکت اور کاروبار کی ترقی کیلئے

دو رکعت نماز ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد آیت الکرسی ایک مرتبہ، سورۃ اخلاص پندرہ مرتبہ پڑھیں۔ سلام کے بعد سو مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر تین سو تیرہ مرتبہ۔ یَاوَهَّابُ یَابَاسِطُ یَارَزَّاقُ یَامَنَّانُ یَالَطِیْفُ یَاغَنِیُّ یَامُغْنِیْ یَا عَزِیْزُ یَاقَادِرُ یَامُقْتَدِرُ ط کا وظیفہ پڑھنے سے کاروبار میں برکت اور رزق میں وسعت ہو جاتی ہے۔

# حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ

آپ کا پورا نام نعمان بن ثابت بن نعمان بن مرزبان ہے آپ کی کنیت ابوحنیفہ یعنی صاحب ملت حنیفہ اور مفہوم جھوٹے مذاہب کی تکذیب کر کے دین حق کو اختیار کرنے والا ہے۔

حضرت امام اعظم تمام فقہاء اور محدثین کے رئیس، ماہرین حدیث کے امام عابدوں کے رہنما اور زاہدوں کے قافلہ سالار، صوفیوں کے پیشوا الغرض نبوت اور صحابیت کے بعد ایک انسان میں جس قدر محاسن اور فضائل ہو سکتے ہیں وہ ان سب کمالات کا مجموعہ تھے۔

امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کو بعض صحابہ کرام سے بھی روایت حدیث کا شرف حاصل ہے جن میں حضرت انس اور حضرت عبداللہ رضی اللہ عنھما کے اسماء گرامی قابل ذکر ہیں۔

امام اعظم رضی اللہ عنہ بے حد ذہین تھے یوں تو فقہ حنفی کے تمام اصول وفروع آپ کی ذہانت اور فطانت پر بہترین شاہد ہیں۔لیکن آپ نے اپنی زندگی میں بارہا لوگوں کے ایسے الجھے

ہوئے معاملات کا حل پیش کیا جن کی عقدہ کشائی سے آپ کے تمام ہم عصر علما عاجز ہو چکے تھے۔

حضور سید عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا ''سب سے زیادہ تکلیف انبیاء علیھم السلام پر وارد ہوتی ہے۔پھر جوان کے قریب ہوا اور پھر جو اس کے قریب کے قریب ہوا''۔حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی عزت و حرمت اور مرتبہ ومقام سے کون واقف نہیں اس کے باوجود جس مظلومیت سے کربلا معلٰی میں آپ کی شہادت ہوئی وہ کسی سے پوشیدہ نہیں۔

حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے علم وفضل کا شہرہ ایک عرصہ تک جہان رنگ و بو پر حاوی رہا یہاں تک کہ آخر عمر میں خلیفہ ابوجعفر منصور نے آپ کو قاضی کے عہدہ کے لئے اپنے دربار میں طلب کیا آپ نے اس کی پیش کش کو قبول نہ فرمایا جس پر خلیفہ نے آپ کو بغداد ،قید خانہ میں بند کردیا، جہاں آپ کو روزانہ کوڑے لگائے جاتے اور آخر ماہ شعبان المعظم میں آپ حالت سجدہ میں انتقال فرما گئے۔پہلی بار تقریباً پچاس ہزار افراد نے آپ کی نمازِ جنازہ پڑھی۔اس کے بعد قبر پر آپ کی نماز جنازہ پڑھی جاتی رہی آپ کے وصال کے بیس دن بعد






تک لوگ آپ کی قبر پر آ کر نماز جنازہ ادا کرتے رہے۔

## پیر سید عثمان علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ

گنج کرم اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے وصال کے وقت 1966ء میں ایک صاحبزادی سیدہ بے بے جی اور دو صاحبزادگان پیر سید محمد علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ المعروف بابا جی سرکار اور پیر سید عثمان علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ المعروف چھوٹے بابا جی سرکار اپنی یادگار چھوڑے، اعلیٰ حضرت گنج کرم کے وصال کے بعد پیر سید محمد علی شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ دربار عالیہ نقشبندیہ حضرت کرمانوالے کے سجادہ نشین مقرر ہوئے۔

جب اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کرموں والہ شریف سے ہجرت فرما کر موجودہ جگہ حضرت کرمانوالہ شریف میں قیام پذیر ہوئے تو لنگر کا انتظام اور زمین کی دیکھ بھال کا اہتمام وغیرہ چھوٹے بابا جی سرکار کے سپرد کر دیا۔ آپ نے یہ ذمہ داری احسن طریق سے نبھائی۔

مختصر علالت کے بعد اچانک 9 شعبان المعظم 1398ھ بمطابق 18 جولائی 1978ء کو آپ وصال فرما گئے۔




آپ کو اپنے والد بزرگوار کے پہلو میں دفن کیا گیا۔

## حضرت سید عبداللہ صحابی رحمۃ اللہ علیہ

آپ کا نام عبداللہ حسنی تھا آپ سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ کی اولاد پاک سے تھے۔ آپ کو رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت ظاہر آنکھوں سے ہوئی اس لئے آپ صحابی مشہور ہوئے۔ آپ باہر سے سندھ میں وارد ہوئے اور تبلیغ واشاعت دین میں سرگرم ہو گئے۔ آپ کے ساتھ تشریف لانے والوں میں آپ کے کچھ دوست بھی تھے یہ سب حضرات ٹھٹھہ (سندھ) کے قریب ایک پرسکون جگہ مکلی میں ڈیرہ لگا کر بیٹھ گئے اور اللہ کے بندوں کی رہنمائی کا فریضہ سرانجام دینے لگے۔

آپ نے تمام عمر ذکر وفکر میں گزار دی اور یاد الٰہی کو ہی اپنے من میں بسائے رکھا۔

1093ھ کے قریب آپ کا وصال مکلی میں ہوا اور وہیں آپ کو دفن کر دیا گیا۔ مزار شریف کی جدید عالیشان عمارت 1350ھ میں تعمیر ہوئی۔ جہاں ہر وقت آپ کے عقیدت مندوں کا ہجوم رہتا ہے اور زائرین دور ونزدیک سے

حاضر دربار ہو کر فیوض و برکات حاصل کرتے ہیں۔

## حضرت شاہ ابوالمعالی قادری رحمۃ اللہ علیہ

آپ کا اصلی نام شاہ خیر الدین محمد اور کنیت ابوالمعالی ہے آپ کے والد ماجد کا تعلق سادات کرمان سے تھا۔ اور اسم مبارک سید رحمت اللہ کرمانی تھا۔ آپ کی ولادت 10 ذوالحجہ 961ھ کرمان میں ہوئی۔

آپ نے اپنے چچا حضرت داؤد بندگی رحمۃ اللہ علیہ کے دست حق پر بیعت کر کے سلوک کی منازل طے کیں۔ بیس سال تک اپنے پیرومرشد کی خدمت میں حاضر رہنے کے بعد آپ کو سلسلہ عالیہ قادریہ کی خلافت اور قیام لاہور کا حکم ملا۔ شیر گڑھ سے لاہور تک راستے میں آپ جہاں قیام فرماتے وہاں کنواں، تالاب اور باغیچہ تعمیر فرماتے۔

جب آپ لاہور تشریف فرما ہوئے تو عوام کا جمِ غفیر ہر وقت آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر فیوض و برکات حاصل کرنے لگا۔

آپ عربی فارسی کے زبردست عالم تھے آپ نے لوگوں کے عقائد کی اصلاح کے لئے کئی کتابیں لکھیں آپ کو

آقائے دوجہاں ﷺ اور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ سے بہت محبت تھی ایک بڑی کرامت یہ تھی کہ جس دن کوئی شخص آپ سے بیعت کرتا اسی رات اسے سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ کی زیارت ہوتی۔ آپ نے مغل بادشاہ جہانگیر کے دور میں 65 سال کی عمر میں 16۔ ماہ ربیع الاول 1024ھ لاہور میں وصال فرمایا اپنے ہی تعمیر کردہ روضہ مبارک میں دفن ہوئے۔

## ام المؤمنین حضرت حفصہ بنت امیر المؤمنین سیدنا عمر رضی اللہ عنہم

ام المؤمنین حضرت حفصہ بنت امیر المؤمنین سیدنا عمر رضی اللہ عنہما حضور نبی اکرم ﷺ کے اعلان نبوت سے پانچ سال قبل جب تعمیر جدید کعبۃ اللہ کے وقت حجر اسود کو نصب کرنے پر قریش اور دیگر قبائل میں اختلاف پیدا ہوا اور سرکارِ دوعالم ﷺ کے فیصلہ پر قریش نے لبیک کہا انہی ایام میں ام المؤمنین سیدہ حفصہ رضی اللہ عنہا کی ولادت ہوئی۔

حضرت حفصہ کے والد سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ صاحب فضیلت شخصیت ہیں سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب تم

چاہو کہ تمہاری مجلس مہکنے لگے تو مجلس میں حضرت عمر بن الخطاب کا تذکرہ کرو۔

حضرت حفصہ کی والدہ حضرت زینب بنت مظعون جو جلیل القدر صحابیہ ہیں حضور نبی اکرم ﷺ کے عہد میں انتقال فرمایا ان کی نماز جنازہ آپ ﷺ نے پڑھائی اور سب سے پہلے جنت البقیع میں دفن ہونے والی صحابیہ بھی آپ ہی ہیں۔ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے بھائی عبداللہ بن عمر جن کے تقویٰ اور نیکی کی گواہی خود رسول اللہ ﷺ نے دی ان کی بہن فاطمہ بنت خطاب جو اپنے شوہر حضرت سعید بن زید جو عشرہ مبشرہ میں سے ہیں کے ہمراہ داخل اسلام ہوئیں۔ ان کے چچا حضرت زید بن خطاب جو متقی سردار مجاہد اور شہید ہیں۔ ان کے پہلے شوہر حضرت خنیس بن خدرفہ بن قیس بھی پہلے اسلام لانے والے اصحاب میں سے ہیں اور آپ نے بھی اسلام کی خاطر دو ہجرتیں پہلی ہجرت حبشہ اور پھر ہجرت مدینہ منورہ فرمائیں۔

غزوہ بدر کے بعد آپ کے شوہر حضرت خنیس رضی اللہ عنہ وصال فرما گئے تو حضرت حفصہ عین جوانی میں بیوہ ہو گئیں، سیدنا عمر فاروق

اپنی صاحبزادی کی جوان عُمر بیوگی پر بہت رنجیدہ تھے۔ آپ نے رسول اللہ ﷺ سے اپنی پریشانی کا اظہار کیا کہ میں نے عثمان بن عفان کو حفصہ کے رشتہ کی پیشکش کی مگر انہوں نے خاموشی اختیار کی۔ آقا حضور نے ارشاد فرمایا۔

حفصہ سے وہ شخص شادی کرے گا جو عثمان رضی اللہ عنہ سے بہتر ہے اور عثمان اس عورت سے شادی کرے گا جو حفصہ سے بہتر ہے۔ حضرت عمر اسی سوچ میں تھے کہ حضور ﷺ نے حضرت حفصہ سے رشتہ کے لئے پیغام دے دیا اور وہ ام المؤمنین بن گئیں اور رسول اللہ ﷺ نے اپنی صاحبزادی ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کر دیا۔

رسول اللہ ﷺ کے پردہ فرمانے کے بعد حضرت سیدہ حفصہ خانہ نشین ہو گئیں اور علم فقہ کا مرکز بن گئیں۔

45ھ شعبان المعظم میں حضرت سیدہ حفصہ رضی اللہ عنہا نے 63 سال کی عمر میں وصال فرمایا آپ کی نماز جنازہ اس وقت کے والی مدینہ مروان بن الحکم نے پڑھائی آپ کے دو بھائی، حضرت عاصم اور حضرت عبداللہ اور حضرت عبداللہ کے تین صاحبزادوں سالم، عبداللہ اور حمزہ رضوان اللہ تعالیٰ علیھم نے آپ کو جنت البقیع کی پر کیف فضا میں لحد میں اتارا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

## پیر مکی رحمۃ اللہ علیہ

آپ کا اصل نام عزیزالدین بن سید عبداللہ ہے آپ عرصہ دراز تک مکہ مکرمہ میں رہنے کی وجہ سے پیر مکی مشہور ہوئے۔ آپ کی ولادت اپنے آبائی گاؤں جو بغداد کے قریب تھا میں ہوئی۔

12 سال مکہ مکرمہ میں قیام کے بعد آپ مدینہ منورہ میں حاضر ہوئے۔ اور پھر وہاں سے غیبی اشارہ پا کر آپ نے ہندوستان کا سفر شروع فرمایا آپ 575ھ کے اوائل میں لاہور پہنچے اور پہلے حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے آستانہ پر قیام فرمایا اس وقت لاہور کا حاکم خسرو ملک تاج الدولہ غزنوی خاندان کا آخری حکمران تھا کی حکومت تھی جو حضرت پیر مکی رحمۃ اللہ علیہ کا انتہائی نیازمند تھا آپ کے دور میں لاہور علماء وفضلاء اور اہل علم وفن کا مرکز رہا۔ اوران حضرات سے آپ کی نشست رہی اور لاہور کے ماہرین علم وفضل کثرت سے آپ سے مستفیض ہوئے۔

آپ نے لاہور میں 36 سال سے زیادہ عرصہ قیام فرمایا۔ طویل العمری کے باعث آپ بیمار رہنے لگے اور بیماری کی حالت میں 612ھ میں آپ لاہور ہی میں راہی ملک بقا

ہوئے۔ اور آپ کو آپ کے اس حجرہ میں دفن کیا گیا جہاں آپ رہتے تھے۔

## حضرت مخدوم لعل شہباز قلندر رحمۃ اللہ علیہ

حضرت عثمان مروندی بن سید کبیر بن سید شمس الدین بن سید نور شاہ 573ھ مروند ملک آذر بائیجان میں اس جہان رنگ و بو میں تشریف فرما ہوئے۔

آپ کے والد سید کبیر رحمۃ اللہ علیہ مشائخ تبریز میں بڑا درجہ رکھتے تھے آپ نے ابتدائی تعلیم دین والد ہی سے حاصل کی۔ صاحب علم باپ کی وجہ سے حافظ عثمان مروندی رحمۃ اللہ علیہ کو بچپن ہی سے اہل اللہ کی صحبتیں حاصل ہوئیں آپ حضرت شیخ بہاؤ الدین زکریا سہروردی ملتانی رحمۃ اللہ علیہ کے مرید اور خلیفہ تھے آپ نے مختلف اوقات میں حضرت بابا فرید الدین گنجشکر رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مخدوم جہانیاں جلال الدین بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے بھی اکتساب فیض فرمایا۔

اپنی زندگی کے ایک بڑے حصہ کو تبلیغ و اشاعت دین میں گزارنے اور اولیائے کرام کے آستانوں کی حاضریاں دینے کے بعد ایک وقت آیا کہ آپ زیارت کعبہ مکرمہ اور حاضری

بارگاہ مصطفیٰ ﷺ کے لئے گھر سے نکلے اور وہاں سے فارغ ہوکر بغداد کے علماء فضلاء سے استفادہ کرتے مشہد حضرت امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ کی بارگاہ میں حاضری دیتے، سیون شریف پہنچے اکثر مؤرخین کا خیال ہے کہ آپ مکران کے راستے سندھ میں داخل ہوئے کیونکہ مکرانیوں کی کثیر تعداد ابتداء سے مزار شریف پر حاضر رہتی ہے۔

آپ نے سندھ بھر میں تبلیغی دورے کئے اور لوگوں کی راہنمائی فرمائی۔ آخر 21 شعبان 672ھ میں آپ نے سیون شریف میں وصال فرمایا اور اپنے حجرہ میں مدفون ہوئے۔

## پیر سید غضنفر علی شاہ صمصام بخاری رحمۃ اللہ علیہ

آپ پیر سید محمد اسمٰعیل شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے پوتے ہیں۔ جو گنج کرم کے نام سے مشہور ہیں۔ ان کے والد سید سکندر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے بعد آپ کا نسب نامہ 42 واسطوں سے حضرت علی المرتضیٰ شیر خدا رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے۔ آپ حسینی سید ہیں، پیر سید غضنفر علی شاہ اپنے ننھیال میں 14 رجب المرجب 1376ھ میں پیدا ہوئے۔ نام غضنفر علی رکھا گیا، لیکن حضرت

کرمانوالی سرکار اور حضور باباجی آپ کو شروع سے ہی ''پیر جی'' کے نام سے یاد فرماتے تھے۔

بچپن سے ہی عادات بہت پاکیزہ تھیں بچپن اپنے دادا جان کی آغوش قطبیت میں گزارا اور خوب کسب فیض کیا۔ اسی کا ثمر تھا کہ پیر جی کو مقام محبوبیت بہت جلد حاصل ہو گیا۔ آپ محبوب، رب محبوب رسول ﷺ اور محبوب اولیاء تھے۔ آپ تو سب کے محبوب تھے۔ جب تک جئے آباء کو آپ پر ناز رہا، آپ باکمال بزرگوں کے فضل وکمال کا پیکر تھے۔ نیکی آپ کا اثاثہ، دلجوئی اور دل ربائی آپ کا خاصہ تھی۔ اتنی کم عمر میں یہ فضیلت کسی کسی کو نصیب ہوتی ہے۔ ان کی تقریروں میں حکمت ودانائی اور عشق ومحبت کی فراوانی ہوتی تھی۔ جب وہ کرماں والا شریف مسجد میں جمعہ کی نماز سے قبل تقریر فرماتے تو ہزاروں کے مجمع پر سناٹا چھا جاتا تھا۔ ان کی تقریر مٹھاس اور حسن بیان سے بھرپور ہوتی تھی۔

یکم مارچ 1992ء کو اذان فجر میں صدائے اللہ اکبر کے ساتھ کلمہ طیبہ کا ورد کرتے ہوئے اپنی جان عزیز جانِ آفرین کے سپرد کر دی۔

# فضائلِ رمضان الکریم

الحمد للہ ماہِ رمضان ہر سال جلوہ فگن ہوتا ہے اور امت مسلمہ اس ماہ کی سعادتوں اور برکتوں سے بقدرِ توفیق فیضیاب بھی ہوتی ہے مگر بہت کم لوگ ہیں جو اس ماہ کو ایمان واحتساب کے تقاضوں کے ساتھ گزارتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ سالہا سال روزہ رکھنے کے باوجود بھی ہماری زندگیوں میں وہ تبدیلی نہیں ہوتی جس کا تقاضا یہ ماہ مبارک کرتا ہے۔ جس کی وجہ یا تو ہماری غفلت ہے یا اس ماہِ مبارک کے اعمال سے ناواقفیت، جبکہ سید عالم ﷺ نے فرمایا کہ اگر تمہارا روزہ تمہیں جھوٹ اور دوسری برائیوں سے باز نہیں رکھتا تو اللہ کو تمہارے بھوکے اور پیاسے رہنے کی کوئی ضرورت نہیں۔

ماہِ رمضان دراصل ایک روحانی تربیت کا مہینہ ہے جس میں انسان ان تمام خصائلِ حمیدہ سے آراستہ ہوجاتا ہے جو شجر تقویٰ کے برگ وبار کی حیثیت رکھتے ہیں جبکہ روزہ کی فرضیت کا بنیادی مقصد ہی شجر تقویٰ کی آبیاری ہے۔ قرآن عظیم کا ارشاد ہے۔ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُتِبَ عَلَیْکُمُ الصِّیَامُ

كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿۱۸۳﴾

(سورۂ بقرہ: پ 2 آیت 183)

روزہ امتِ محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام سے پہلے بھی تمام انبیائے کرام کی امتوں پر فرض تھا اس لئے کہ روحانی اوراخلاقی تربیت کے لئے روزہ بہت ضروری ہے۔

ماہِ رمضان روزہ دار کے اندر بہت سی روحانی اوراخلاقی خوبیوں کو پروان چڑھاتا ہے۔ مثلاً

1 اللہ کا خوف ہر حالت میں روزہ دار کے دل پر طاری رہتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ خلوت میں بھی کوئی ایسا کام نہیں کرتا جو حکم ربانی کے خلاف ہو۔

2 روزہ دار کے اندر صبر اور برداشت نیز ضبط نفس کی صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے۔وہ گالی یا دعوتِ مبارزت کے جواب میں صرف یہ کہتا ہے کہ میں روزہ دار ہوں اور گزر جاتا ہے۔

3 اپنے اوقات کا پابند ہوتا ہے ،شب بیداری کی عادت پیدا ہوتی ہے، تہجد اور نوافل کا پابند ہو جاتا ہے، جماعت کا اہتمام کرتا ہے۔

اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡكَ یَاسَیِّدِیۡ یَارَسُوۡلَ اللّٰہِ ﷺ

4 اس کے لئے جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں ،جہنم کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں اور شیاطین کو پابند سلاسل کر دیا جاتا ہے۔

5 رمضان کی برکت سے اسے دوخوشیاں میسر آتی ہیں، ایک وقت افطار اور ایک زیارت پروردگار کے وقت۔

6 اللہ تعالیٰ اس ماہِ مبارک میں روزہ دار کو نوافل کا،فرض اور ایک فرض کا ثواب ستر فرضوں کے برابر دیتا ہے۔

7 لیلۃ القدر کی برکتوں سے فیضیاب ہوتا ہے۔

8 روزہ دار خود کو رمضان کے بعد بھی نفلی روزوں کے لئے آمادہ کر لیتا ہے۔

9 روزہ دار جسمانی صحت سے بہرہ مند ہو جاتا ہے۔

## ماہِ رمضان المبارک کی کچھ اہم تاریخیں

ماہ رمضان المبارک کے فضائل ومسائل آپ پڑھ چکے آپ نے بخوبی اندازہ لگالیا ہوگا کہ وہ کتنا عظیم مہینہ ہے ؟جہاں یہ مہینہ اپنے اندر بے شمار خوبیاں رکھتا ہے وہیں اس ماہ کی عظمت وفضیلت اس سے بھی عیاں ہے کہ (1) مولائے

کائنات حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم (2) حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا (3) خاتونِ جنت فاطمۃ زہرا رضی اللہ عنہا۔ (4) ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے ایام ہائے وصال بھی اسی ماہِ مبارک میں ہیں۔

ان نفوسِ قدسیہ نے بڑی محنت ومشقت کے ساتھ اسلام کی عظیم دولت ہم تک پہنچائی، اسلامیانِ عالم پر ان کے بے شمار احسانات ہیں، یہی وجہ ہے کہ جب ان کے وصال کی تاریخیں آتی ہیں تو ہم ان کا ذکر خیر کرنے کے لئے محافل ومجالس کا انعقاد کرتے ہیں، ان کی یاد تازہ کرتے ہیں اور ان کی ارواح کو ایصال ثواب کرتے ہیں۔

## امیر المؤمنین سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ

شہادت امیر المومنین سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ۔ 21 رمضان المبارک میں ہوئی آپ کا نام علی ابن ابی طالب اور کنیت ابوالحسن اور ابو تراب ہے۔ آپ حضور نبی اکرم ﷺ کے چچازاد بھائی ہیں آپ کی والدہ محترمہ فاطمہ بنت اسد بھی ہاشمی ہیں۔ یہ پہلی ہاشمی خاتون ہیں جنہوں نے اسلام قبول کیا اور ہجرت فرمائی۔ (تاریخ الخلفاء)

آپ کی ولادت 13۔رجب المرجب بعد عام الفیل بروز جمعۃ المبارک عین قلب کعبہ شریف میں ہوئی۔ یہ وہ شخصیت ہیں جنکی ولادت مبارک کعبہ شریف کے اندر ہوئی آپ کی ابتداء ہی سے حضوراکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی پرورش میں لے لیا تھا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب دعوتِ اسلام دی تو بچوں میں سب سے پہلے اسلام قبول کرنے والی شخصیت آپ ہی تھے اس وقت آپ کی عمر شریف آٹھ برس تھی۔

ابن عساکر سے مروی ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم کی شان میں 300 آیات قرآنی نازل ہوئی ہیں۔ امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آپ کے فضائل ومحامد میں جتنی احادیث وارد ہیں کسی اور صحابی کے لئے نہیں۔

حضرت سعید بن مسیّب فرماتے ہیں کہ فتح خیبر سے ایک دن پہلے حضوراکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کل میں اسے جھنڈا دوں گا جس کے ہاتھ پر خیبر فتح ہوگا۔ اگلی صبح وہ جھنڈا حضرت علی کو عطا فرمایا گیا۔ آپ نے نعرہ تکبیر کی ایک ہی ضرب سے قلعہ خیبر کے دروازے کو اکھاڑ دیا یہ دروازہ اتنا بھاری تھا کہ چالیس افراد بھی اس کو نہ اُٹھا سکتے تھے۔

اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

مسلم رحمۃ اللہ علیہ کی روایت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے
فرمایا اس خدا کی قسم جس نے دانہ کو پھاڑا اور جان کو پیدا کیا
آنحضرت ﷺ نے مجھے وصیت کی کہ جو مومن ہوگا وہ مجھ سے
محبت کرے گا اور جو منافق ہوگا وہی مجھ سے نفرت کرے
گا۔حضرت علی رضی اللہ عنہ ۔ 17 رمضان المبارک 40ھ کو علی الصبح
بیدار ہوئے اور اپنے بڑے صاحبزادے حضرت امام
حسن رضی اللہ عنہ سے فرمایا آج رات خواب میں رسول اللہ ﷺ کی
زیارت ہوئی تو میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ آپ کی
امت نے میرے ساتھ کج روی اختیار کی ہے۔اور سخت نزاع
برپا کر دیا ہے۔حضور ﷺ نے فرمایا تم ظالموں سے نجات کے لئے
دعا کرو تو میں نے اس طرح دعا کی۔ یا اللہ تو مجھے ان لوگوں سے
بہتر لوگوں میں پہنچا دے۔ابھی آپ یہ بیان فرما ہی رہے تھے
کہ ابن نباح مؤذن نے آواز دی الصلوٰۃ۔ الصلوٰۃ حضرت
علی رضی اللہ عنہ نماز پڑھنے کے لئے گھر سے چلے راستے میں لوگوں کو
آواز دے دے کر جگاتے جاتے تھے۔اتنے میں ابن ملجم آپ
کے سامنے آ گیا اور اس نے اچانک آپ پر تلوار کا بھرپور وار کیا
وار اتنا سخت تھا کہ آپ کی پیشانی کنپٹی تک کٹ گئی۔اور تلوار

دماغ پر جا کر ٹھہری۔ شمشیر لگتے ہی آپ نے فرمایا۔ رب کعبہ کی قسم میں کامیاب ہو گیا۔ (تاریخ الخلفاء)

## ام المؤمنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا حضور کی سب سے پہلی رفیقۂ حیات ہیں۔ ان کے والد کا نام خویلد بن آس اور والدہ کا نام فاطمہ بنت زائدہ ہے۔ یہ خاندانِ قریش کی بہت ہی معزز اور نہایت ہی دولت مند خاتون تھیں، اہل مکہ ان کی پاکدامنی اور پارسائی کی بناء پر ان کو ''طاہرہ'' کے لقب سے یاد کرتے تھے، انہوں نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اخلاق و عادات اور جمالِ صورت وکمالِ سیرت کو دیکھ کر خود ہی حضور ﷺ سے نکاح کی رغبت ظاہر کی اور پھر باقاعدہ نکاح ہو گیا۔

## آپ کا قبولِ اسلام

علامہ ابن اثیر اور امام ذہبی کا بیان ہے کہ اس بات پر تمام امت کا اجماع ہے کہ رسول اللہ ﷺ پر سب سے پہلے آپ ہی ایمان لائیں اور ابتدائے اسلام میں جب کہ ہر طرف

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ

